سوانح عمری ۱۲۶ ۱

# فہرست مضامین رنگین کتاب مستطاب نسخہ نایاب زمرد بے بہا یاقوت احمر

یعنی

## حالات جناب مصاحب دانشور راجہ بیربر

تمام شد

# دیباچہ کتاب نسخہ یاقوت احمر

**مقدور ہمیں کب تیری صفتوں کی رقم کا حقا کہ خداوندا ہے تو لوح و قلم کا**
**اس مسند عزت پہ کہ تو جلوہ نما ہے کیا تاب گذر ہووے تعقل کے قدم کا**
**بستی ہیں تیرے سایہ میں سب شیخ و برہمن - آباد تجھی سے ہے تو گھر دیر و حرم کا**

عندلیب زبان ترانہ سنج حمد بہار آفرین ہے کہ شاخ خشک قلم کو برگ و بار توفیق تحریر توحید کا عطا فرمایا۔ اور اشجار صفحہ اوراق کو ہزارہا گل ہو ثنا اور تعریف سے رشک چمن بنایا۔ سبحان اللہ کیا صانع بیچون و چرا ہے کہ ایک قطرۂ آب کو کہیں صورت زیبا اور شکل دل آرا عیاں کرتا ہے مصور ہے مانی جس کی نقش نقاشی سے حیران اور بہزاد سرگردان ہے۔ کیونکہ نہ ہو عقل کل ہے باعث آفرینش ہے اور خالق موجودات کا ہے۔ ہم سب اس کی تصویریں اور مٹی کی مورتیں ہیں عقل حیران ہے۔ فہم سرگردان ہے۔ کیا بناتا ہے اور کیا کرتا ہے۔ قطرۂ آب پر اندرون رحم نقش بنائے۔ عدم سے وجود میں لائے پھر اسی کو مہوش زہرہ جبیں کر دکھائے

**شعر**

دہد نطفہ را صورتے چون پری — کہ کرداست بر آب صورت گری

خود اس کے حق میں یوں فرمائے "لقد خلق الانسان فی احسن تقویم" ایسے ہی قطرۂ آب کو کہیں در آبدار اور گوہر شہوار نمایاں کرتا ہے۔ فانوس کان میں لعل درخشاں کی شمع جلاتا ہے۔ قندیل صدف میں گوہر چراغ چمکاتا ہے۔ سرو آزاد کے پاؤں میں موج آب اس کی محبت کی زنجیر ہے۔ اور حلقہ

اس کے عشق اور اطاعت کا قمری کے لئے طوق گلو گیر ہے۔ دہان غنچہ اس کے ذکر خفی سے عطر آمیز مشام ہے۔ چشم نرگس اس کی رنگا رنگ پیدائش کے نظارہ کے لئے دیدہ کشادہ ہے۔ پیالہ لالہ اس کی درگاہ میں کاسہ دریوزہ گری کا ہاتھ میں لئے ہوئے اپنے حصّہ قسمت لینے کے لئے منتظر اور آمادہ ہے۔ میری قلم دو زبان اس کی تعریف اور توصیف آفرینش میں گنگ ہے اور مرکب بے سواد اس کے بیان سے خشک ہے۔ الحق صانع کل ہے۔ ہادی سبیل ہے عقل اسکے کہنہ ذات بے پایاں میں پریشان ہے احمد بے میم جس کی توحید میں یوں فرمایا ماعرفناک حق معرفتک دوسرے سے کیا بن آئے۔

# ابیات

خدایا جہاں پادشاہی تراست ... نہ ما خدمت آمد خدائی تراست

پناہ بلندی و پستی توئی ... ہمہ ہستند آنچہ ہستی توئی

بعد حمد خالق جن و بشر عالم قضا و قدر رسید انو شام و طالع سحر نعت سید کائنات خلاصہ موجودات بہترین عالم برگزیدہ نوع بنی آدم کی ہے جسکے چراغ ہدایت کی روشنی سے تیرہ بخت گم گشتہ کوچہ ضلالت براہ راست آئے۔ بتوفیق رفیق اور مدارج تحقیق کیا مرتبے بلند پائے۔ اور علم روشنی چار دانگ عالم میں بلند کر دکھایا ہے۔ احمد بے میم صنعت کریم محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ و آلہ الطاہرین و اصحابہ المکرمین۔

لا یمکن الثناء کما کان حقہ

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

# آغاز حالات حیات بیربر

مجھے ہم مست ہیں بندے برہمن سے راہ کرتے ہیں حرم کے رہنے والے تمسخر عشق بتکدے کہتے ہیں

پیشتر اس کے کہ ہم ناظرین کو اس ہیرو سے انٹروڈیوس کرنے میں ساعی ہوں۔ ہمارا یہہ بتانا فرض ہے کہ یہہ کیا نام ہے اور کیونکر وہ اس نام سے موسوم ہوا۔ اور اس لفظ کی وجہ تسمیہ کیا ہے
بیربل۔ اصل بیربر ہے جس کے معنے زبان سنسکرت میں ایک نہایت بہادر کے ہیں۔

# بیربر کی پیدائش و پرورش

ہندوستان میں بہت کم لوگ ایسے ہوں گے جو بیربر کا نام نہ جانتے ہونگے یہہ اپنے وقت میں بہت ظریف اور حاضر جواب گذرے ہیں۔

بیربر۔ ملک ہندوستان کے شہر کالپی میں پیدا ہوا تھا۔ جسکا اصلی نام مہیش داس اور بقول دیگر برہمہ داس تھا۔ اسکا باپ کالیداس بن ہورام چوبہ فرقے کا برہمن تھا۔

سوائے بیربر کے اس کے دو بیٹے اور تھے جن میں سے ایک موہن رائے جو عمر طفولیت میں گنگا جی میں اشنان کرتے کرتے ڈوب مرا۔ دوسرا گنگا رائے جو سادھو ہو گیا اور تارک الدنیا ہو کر اپنے باپ کے عین حیات میں نیپال کے لق و دق جنگلوں میں جا نکلا۔

کالیداس - جو بہ بعمر آخر اپنے دو فرزندوں کی مفارقت میں نہایت ضعیف ہو گیا - مگر اپنے عزیز بیٹے برہمہ داس کی پرورش و تعلیم و تربیت فراخ حوصلہ خود کرتا رہا - اس عرصہ میں برہمہ داس نے اپنی مذہبی علم زبان سنسکرت میں کچھ دستگاہ حاصل کر لی (جیسا کہ علے العموم برہمن لوگوں کے واسطے ضروری ہوتا ہے) ہندسہ - سیاق - نجوم وغیرہ سے کسیقدر واقف ہو گیا - اور بہت سے اپنے مذہبی وید - منتر - اشلوک یاد کر لئے -

بیربر ابھی ۱۳ برس کا تہا کہ کالیداس خدا گنج کو سدہارے - افسوس ہے کہ بیربر کا نہ کوئی بڑا بہائی تہا اور نہ کوئی چچا نہ ماموں جو اسکی پرورش کا کفیل ہوتا - صرف اس کی ایک دکہیاری ماں تہی - جسکو رنڈاپے کے ساتھ اپنے بچے کی پرورش اور تلاش معاش کا انتظام کرنا تھا - جس قسم کی ایک ہندو عورت سے توقع ہو سکتی ہے کالیداس کوئی پولیٹیکل ڈگلس کے اتنے لنگوٹے بند تھے کہ ان کے حکام وقت کو جاگیردار ہوتے - کوئی اتنے بڑے ساحر شاعر بہی نہ تھے کہ جھوٹ سچ تعریف میں راجوں کے کبت بنا کر روپیہ حاصل کرتے - غرض (بیربر) برہمہ داس اور اس کی والدہ اپنے دن بڑی مصیبت سے بسر کرتے تھے کہ یکایک زمانہ نے کروٹ بدلی - اور ادبار کی گھٹا نے پلٹا کہایا - بمصداق (ان مع العسر یسرا) بیربر کی شادی حسن اتفاق سے راجہ کالنجر کے پروہت جہابلی کی بیٹی سے ہوئی - جہابلی ایک دولتمند برہمن تہا - اس نے بیٹی کو معقول جہیز دیا - اور زیور وغیرہ بھی دیا - جس کے سبب سے بیربر اور اس کی ماں کے دن اچھے ہو گئے - اور مزے سے زندگانی بسر کرنے لگے - شادی سے تھوڑے عرصہ کے بعد بیربر کی والدہ کا انتقال ہو گیا - اور اس سے بیربر کو بہت رنج ہوا - مگر خوش قسمتی سے اسکو بیوی ایسی ملی جس نے اسکا سب غم غلط کر دیا - اور خاوند کی اطاعت اور خدمت

کرنے کا مادہ اس میں ایسا تھا کہ بیربر اپنے دوستوں سے کہا کرتا تھا کہ میں اپنی بیوی کے سبب جیتے جی بیکنٹھ میں ہوں۔

اپنے خسر مہابلی کے مرگ کے بعد بیربر راجہ کالنجر کی خدمت میں حاضر ہوئے مثل اور برہمنوں کے ہندو لوگوں کو اشلوک وغیرہ سناتے پھرتے تھے رفتہ رفتہ ابتدائی جلوس میں کہیں اکبر شاہ کے دربار تک رسائی ہوئی۔ بادشاہ کو لڑکپن سے برہمنوں بھاٹوں اور اقسام طوائف ہنود کی طرف میلان خاطر اور التفات خاص تھا۔ بیربر کی طبیعت اور سمجھ بوجھ بہت اچھی تھی اور علم ہندی و سنسکرت میں کسیقدر مہارت بھی رکھتا تھا ظرافت اور مسخراپن تو اسکا حصہ تھا۔ چند ہی روز میں ہمدم و ہمراز بادشاہ کے ہو گئے یہاں تک کہ سوائے بیربر کے بادشاہ کو دم بھر چین نہیں آتا تھا۔ بقول استاد شعر

من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جاں شدی
تا کس نگوید بعد ازیں من دیگرم تو دیگری

## بیربر کی ذکاوت طبع اور فکر رسا

علاوہ فن مصاحبت اور علم مجلسی کے بیربر ہندی شاعری اور لطیفہ گوئی میں اپنے وقت کے یکتا تھے کبت ۔ دوہرے اور چھند بہت چٹ پٹے مزیدار برمحل اور فی البدیہہ ایسے کہتے تھے کہ جنکو سنکر بڑے بڑے شاعر اور کیشر بھی دنگ رہ جاتے تھے۔ بادشاہ نے انکو "کب رائے" کا خطاب عطا کیا جس کے معنے ملک الشعرا کے ہیں۔ بیربر دربار سے لیکر محل تک عموماً ساتھ رہتے تھے! اور اپنی دانائی اور مزاج شناسی کی حکمت

# مصاحب شاہ جلال الدین اکبر راجہ بیربر ملقب دانشور



# حکائیت عجیب

ایک دن راجہ جے پور کے ٹھاکر نے اکبر کو ڈولا نذر کیا۔ جو عورت اس ڈولی میں تھی نہائیت حسین صاحب جمال تھی۔ بادشاہ نے خلوت کے وقت اسکا ہاتھ پکڑا مگر چونکہ وہ جوان تھی۔ ہاتھ بادشاہ سے اس نے چھوڑا لیا۔ پھر بادشاہ نے کمر بند پکڑ کر کھینچا تو اس صدمہ سے کمربند ٹوٹ گیا۔ کافوری شمع روشن تھی مہ جبینہ نے اسپر ہاتھ رکھدیا جس سے شمع گُل ہوگئی۔ مگر شمع کی لو سے اس مہ پارہ کا ہاتھ جلگیا۔ بادشاہ نے اسی وقت یہہ مصرع موزوں کیا۔

مصرعہ "کِہ کارن سندر ہاتھ جری"

اس مصرعہ کے معنی یہہ ہیں کہ معشوقہ کا ہاتھ کیوں جلگیا۔ صبح کو یہ مصرعہ کہتے کہتے دربار میں آئے اور درباریوں سے فرمائش ہوئی کہ اس مصرعہ کو پورا کرو۔ بیربر اپنے ذہن خداداد کی لیاقت سے فوراً تاڑگئے اور ایک دوہرہ بھاشا میں اس طرح تصنیف کیا۔

## دوہرہ

من اُبلا رانی بھید نجانت سیج گئی تو مان ڈری
اس بات کہی۔ تو چونک پڑی تب ڈالے کنت نے ہاتھ ہری
ان دونوں کی جھنجوڑن میں کٹیا تٹ ہمبر ٹوٹ پڑی
کر ایک کا مُنہ چھاپ لیو۔ یہ کارن سندر ہاتھ جری

**نوٹ:** اردو معنی اس دوہرے کے اسطرح ہیں:۔

من حسین رانی جو بھید سے ناواقف تھی۔ جب پلنگ پر لیٹی تو دل میں ڈری جب اس سے مطلب کہا گیا تو چونک پڑی پھر راجہ نے پھاڑ کے اسے پکڑ لیا۔ ان دونوں کی کشمکش میں رانی کے پائیجامہ کا آزار بند ٹوٹ گیا۔ پھر تو خفا ہو کر اس نے

شمع کا منھ ڈھانک لیا۔ اسی سبب سے معشوقہ کا ہاتھ جل گیا۔
اکبر شاہ سُنکر بہت خوش ہوئے اور بہت سا انعام دیا۔

# بیربر کی شاعری اور اشعار

شکر شکن شوند ہمہ طوطیان ہند۔ زاں قند فارسی کہ بہ بنگالہ میرود

بیربر بہ سبب ہمنشینی اہل علم کبھی کبھی فارسی اور اردو شعر بھی کہتے تھے۔ اکبر بادشاہ کی طبیعت رنگ برنگ کا نمونہ تھی۔ ایکدن گورستان کی سیر کر رہے تھے اتفاق سے ایک قبر پر پاؤں جا پڑا۔ تو آدھی سے زیادہ زمین میں دھس گئے دیکھا تو جنازہ نظر آگیا اگر ہاتھ لگایا تو وہ ریزہ ریزہ ہوگیا۔ بادشاہ نے وسوقت ترکی زبان میں ایک شعر کہا جس کے معنی یہ تھے۔

## شعر

بہت لوگ دیکھے کہ جنکا ہمیشہ مشگین بدن تھا معطر کفن تھا

بیربر سے ارشاد ہوا کہ بیربر بھاشا اور سنسکرت کے شعر شلوک وغیرہ تو تمہارے سُنیں مگر اردو نہیں سُنا۔ بیربر نے سُن کر عرض کی کہ جہاں پناہ لو سُنو۔

## فرد

جو قبر کُہن انکی کھودی تو دیکھا۔ نہ تار کفن تھا نہ عُضوِ بدن تھا

اکبر شاہ سُن کر بہت خوش ہوئے۔ انعام دیا۔ کہا آفرین تیری ذکاوت طبع پر ہے کہ تو نے سُنتے سُناتے شعر خوانی کا بھی مذاق حاصل کر لیا۔
بیربر کے اشعار کبت۔ دوہرے سب بھاشا اور سنسکرت میں ہیں علم موسیقی میں انکو کامل مہارت تھی۔

# روائت

ایک روز اکبر بادشاہ قلعہ کے دریچہ سے وقت شام جمنا کی سیر کر رہے تھے کیا دیکھتے ہیں کہ چراغ کا عکس دریا میں معلوم ہوتا ہے۔ اوسی وقت یہہ مصرعہ موزوں کیا۔

مصرعہ "آج ہم نے دریا پہ چراغاں دیکھا"

دوسرے روز جب دربار میں تشریف لائے تو بیربر کیطرف اشارہ کرکے مصرعہ ثانی کا ارشاد فرمایا۔ بیربر نے کہا۔

## شعر

آب آتش کو بہم دست و گریباں دیکھا۔ آج ہم نے دریا پہ چراغاں دیکھا

علاوہ اس کے بیربر کی اکثر پہیلیاں مشہور ہیں۔ کبت۔ شلوک بہت موقفہ عبارت میں ہیں۔ غرض جو کچھ اس نے لکھا سب بھاشا یا سنسکرت میں لکھا۔ ہم ناظرین کی خوش طبعی کے لئے ذیل میں انکی چند پہیلیاں جو خاص اردو اور بھاشا زبان میں ہیں لکھتے ہیں۔

(مال پوا)

گھی میں عرق سوا دمیں میٹھا۔ بن بیلن وہ بیلا ہے
کہیں بیربر اکبر شاہ۔ یہہ بھی ایک پہیلا ہے

(برچھی)

ایک اچنبا دیکھو چل شوکھی لکڑی لاگا پھل
جو کوا وس پہل کو کھاوے رکہت بیا بیکنٹھ کو جاوے

(دگلوری پان)

ہری بھری ایک مستند نار۔ تر ناری کا کرے سنگار

پہن پہن کے جب کاہن آوے - رکہت بیا بیکلتہ کو جاوے

## آئینہ

ایک پورکہہ کسان گن چوچی - ہر چوچی میں ہڈی موچی
جو چوچی ہو لور کسے نیاری - اوس کو کہاویں نرا و ناری

## ڈہال

جتنا عرض ہو اتنا ہی طول - ناک نہیں وہ سونگہی پھول
کالی ہے پر کالی ہے - مردوں کی رکھوالی ہے
کہے بیربر رب کا بند - سانچے ہی میں ڈالی ہے

## دانۂ بیر

من نرم ہیا کٹھور کنک لٹا سب جانک سنسار - بیربر میں کہت ہوں سمجہت نہیں گنوار

## کشتی

جل جل جائیو سارگاؤں - جل میں نا ہئی کو تہادن
بیربر کہد وو ادلوں - پتا پتا دنہیں چہا پودکا دن

## لاٹوی

نرگسی [illegible] عمر ہے بالی     گھونگٹ کر اوٹ کر چوٹ سہی ڈالی

## چوک

ال بیلی بانکی ادا دار بہامن ہو     کر کے سولہ سنگار کھڑی کامن ہو
جوبن متان دیہ تک بوہتی امن ہو     دل ہے میر اشتاق خدا ضامن ہو
کیا بہیں ہو غنچہ دہن بانکی لالی     گھونگٹ کی اوٹ کر چوٹ ہنی ڈالی

## چوک

اسقدر تیرے رخساروں پر جوبن ہو     جسقدر فلک میں جہلک ماہ روشن ہو
کیا بدن کی آمد بدن میں نازک پن ہے     مخملی ملائم شکم جسم کندن ہے

# بیربر کا خطاب مصاحب دانشور سے ملقب ہونا

بیربر نے اپنی ظرافت طبع کے سبب سے اور دانائی اور مزاج شناسی کی حکمت سے اکبر شاہ کے مزاج میں دخل پیدا کر لیا تھا کہ شاہ موصوف کو سوائے اس کے ایکدم بھی آرام نہیں آتا تھا۔ اس واسطے راجہ اور مہاراجہ امرا اور خوانین لاکھوں روپئے کے تحفے بھیجتے تھے۔ بادشاہی عنایت اس قدر تھی کہ ہزاروں اور لاکھوں کے جواہر برس بلکہ مہینوں میں عطا ہو جاتے۔ اکبر اُسے ایسا محرم راز سمجھتا تھا کہ کسی طرح کا پردہ نہ تھا۔ انتہائے آرام کے وقت حرم سرا کے اندر ہی بلا لیتے تھے۔ سچ پوچھو تو ان کی چٹکلوں اور چہلوں کا وہی وقت تھا۔ کہ خلوت خاص اور مصاحبت بے تکلف ہوتا تھا۔ بیربر دین الٰہی اکبر شاہی میں داخل تھے اور مرید بااخلاص تھے۔ اور مراتب چہارگانہ کی منزلوں میں سے آگے دوڑ جاتے تھے۔ آخر ہوتے ہوتے سنہ ۹۹۰ھ منصب سہ ہزاری اور "مصاحب دانشور" راجہ بیربر کے لقب سے ملقب ہوئے۔ اکثر لوگوں کا یہ خیال تھا کہ بیربر ہی کی مجلس کے سبب سے بادشاہ کی طبیعت میں مذہب ہنود کی طرف میلان زیادہ ہے۔ بیربر کی درحقیقت ایک عجیب طبیعت تھی۔ ہر دیگ کے چمچے تھے۔ کچھ تیزی ذرا کچھ مسخرا پن سے غرض ہر ایک انتظام میں دخل دیتے تھے بلکہ زبانی جمع خرچ سے سب میزان مستوفی ملا دیتے تھے اور جب موقع دیکھتے تو مناسب وقت پر کوئی دوہرہ۔ کوئی کبت۔ کوئی لطیفہ کا گلدستہ بھی تیار کر کے سر مجلس حاضر کرتے تھے۔

تفریح کی صحبت ناچ رنگ کے تماشے یا اور اس قسم کی خلوتیں ہوں تو راجہ اندر ہی تھے۔ وہاں ان کے سوا دوسرے کو کب دخل ہو سکتا تھا۔ ان جلسوں کا سنگار کہو۔ باتوں کا گرم مصالحہ کہو۔ یا کھانے کا نمک مرچ

جو سمجھو بجا ہے۔
مُہمات ملکی ہوں تو وہاں بھی حاضر سب بے تلوار جنگ کرتے تھے۔ اور بے توپ۔ توپخانے اور خاکے اُڑاتے تھے۔ سواری شکار کے وقت بھی حاضر تھے۔ باتوں کے وہیں نمک مرچ سے کباب تیار کر کے کھلاتے کسی کا خاکہ اُڑاتے کسی کو مسخرا بناتے۔

## بیربر راجہ کے کارنامے دربار اکبری میں

جب بیربر لقب مصاحب الشور کے ممتاز ہوئے اور ہمدم اور ہمراز اکبر شاہ بن گئے۔ بادشاہ بھی اکثر راجاؤں کے پاس انہیں سفیر کر کے بھیجتے تھے۔ یہہ نہائیت زیرک اور دانا تھے۔ کچھ تو قومی قربت سے۔ کچھ منصب سفارت سے۔ کچھ حکمت عملی سے۔ کچھ اپنے چٹکلوں اور لطیفوں سے گھل ملجاتے تھے اور وہ کام نکال لاتے تھے کہ لشکروں سے نکلتے تھے۔ ۹۹۱ھ میں بادشاہ رائے لون کرن کے ساتھ راجا ڈونگر پور کے پاس بھیجا۔ راجہ اپنی بیٹی کو حرم سرائے اکبری میں داخل کیا چاہتا تھا مگر بعض باتوں کے سبب سے رُکا ہوا تھا۔ انہوں نے جاتے ہی ایسا منتر مارا کہ سب سوچ بچار بھلا دئیے۔ ہنستے کھیلتے مبارک سلامت کرتے سواری لے آئے۔ پھر ۹۹۲ھ میں بیربر کو راجہ رام چند رسجور یوان کے مہاراج تھے۔ اور بادشاہوں سے کم و مانع نہیں رکھتے تھے۔ اور جنہوں نے بقول مصنف منتخب التواریخ کے ایک دن میں ایک کروڑ روپیہ میاں تان حسین مشہور کلانوت کو بخشدئے تھے۔ اور سلطان ابراہیم لودھی کے لئے سارا سامان سلطنت کا مہیا کر دیا تھا۔ اور جنکی بخشش اور سخاوت کی شہرت اس زمانہ میں بہت کچھ تھی۔ ابتک بادشاہ کے پاس خود

حاضر نہ ہوئے تھے اگرچہ تحفہ تحایف اپنے بیٹے کے ہاتھ بھیجتے رہتے
تھے۔ اب جو بادشاہ الہ آباد تھے۔ اور وہاں سے ریوان کا ملک نزدیک
تھا۔ اسلئے بادشاہ کو راجہ رام چندر کی یاد آئی تو اسپر فوج بھیجنے کی تجویز
کی کیونکہ باوجود اس بات کے کہ بادشاہ واسطے ملاحظہ الہ آباد خود گیا تھا۔
اور تاہم رامچندر واسطے سلام کے حاضر ہوا تھا بہت غضبناک تھا زین خان
کوکہ نے عرض کی کہ کسی مقرب سریر سلطانی کو بھیج دیجئے وہ اس کے ساتھ
آجائے گی۔ بادشاہ نے اس عالی دماغ راجہ کی شان و شوکت کا خیال کرکے
بیربر کو بھیج دیا۔ جب یہہ قلعہ باندھون گڑھ کے نزدیک پہنچے تو راجہ رامچندر
نے باہر آکر ان کی پیشوائی کی اور بہت تواضع اور تپاک سے اپنے دولتخانہ
میں لے گئے اور پھر ان کے ساتھ بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔
ابو الفیض فیضی حاضر تھے شعر ذیل تصنیف کرکے خدمت میں پیش کیا
مادہ تاریخ نکلتا ہے بہت انعام پایا۔

## شعر تاریخ

منہی اقبال درین کہنہ دیر غلغلہ انداخت کہ القلیح خیبر
۹۹۱
الہ آباد کا شہر جو بتقریب اشاعت دین الہی آباد ہوا تھا بادشاہ دیکھکر
بہت خوش ہوئے۔ دار الخلافہ کی طرف کوچ کا حکم صادر کیا۔ ملا میر مہر دی خشتی
نے الہ آباد کے شہر کے نئے سکہ کا شعر تصنیف کرکے خدمت میں پیش کیا
جو قبول ہوکر مسکوک کرایا گیا۔

## شعر سکہ مضروب شہر الہ آباد

ہمیشہ چون رخ خورشید و ماہ روشن باد — بہ شرق و غرب جہان سکہ الہ آباد

## بیربر کا جاگیر اور خطاب راجہ دربار اکبری سے حاصل کرنا

اس وقت نگرکوٹ کے راجہ جے چند کشوچ راجپوت تھے وہ خود کبھی دربار میں حاضر نہ ہوتے تھے۔ بادشاہ نے کسی بات پر ناراض ہوکر کانگڑہ فتح کا حکم دیا۔ اور حسین قلی خان کو فرمان بھیجا کہ کانگڑہ پر قبضہ کرکے بیربر کی جاگیر کردو۔ اور بیربر کو خطاب راجہ عطا کردیا۔ اور ارشاد ہوا کہ بیربر خود اس مہم میں جاوے۔ جب راجہ بیربر حکم لیکر لاہور میں گئے تو حسین قلی خان نے امرائے پنجاب کو جمع کیا لشکر اور توپخانے فراہم کئے۔ قلعہ کشائی اور پہاڑ کی چڑھائی کے سامان ساتھ لئے اور جنگل کاٹ کر راجپوتوں سے لڑتا بھڑتا قلعہ کانگڑہ تک پہنچا۔ راجہ جے چند کے بیٹے بدھی چند نے قلعہ کے اندر سے مقابلہ کیا۔ کچھ عرصہ سے طرفین میں لڑائی ہوتی رہی جب قلعہ فتح ہونے کے قریب آیا۔ تو دفعتاً پنجاب پر ابراہیم مرزا باغی ہوکر چڑھ آیا تھا۔ اسلئے حسین قلی خان نے مصلحت وقت دیکھ کر صلح کرکے محاصرہ اٹھایا۔ راجہ کانگڑہ نے بھی غنیمت سمجھا۔ اسلئے جو شرطیں حسین قلی خان نے پیش کیں خوشی سے منظور کیں۔ چوتھی شرط پر سپہ سالار نے کہا کہ یہہ لائیت راجہ بیربر کو ہمارے بادشاہ نے مرحمت کی ہے انکے لئے کچھہ خاطر خواہ ہونا چاہئے یہہ بھی منظور ہوا جو کچھ ہوا اتنا ہوا۔ جس میں ترازو تول فقط پانچ من سونا اور ہزاروں روپئے کے عجائب و نفائیس تحفے بادشاہ کے لئے بھی راجہ موصوف نے دئے اور اطاعت اکبری منظور کی۔

## بیربر کے نام پر قومی و مذہبی الزام

نگرکوٹ یا کوٹ کانگڑہ ہندوؤں کا مقدس مقام ہے۔ اس مہم میں زیادہ تر مسلمان تھے۔ انہوں نے کانگڑہ کے علاقہ میں بڑا ظلم کیا۔ جوالا مکھی کا مندر لوٹ

لیا۔ اور وہاں کے بہت پوجاریوں اور برہمنوں کو مار کر جابجا بے عزت کیا۔ اور اہل ہنود کو سخت تکلیف دی۔ مندر بھی توڑ دیا۔ کئی ایک ہنود عورتوں کی بے رحمی سے چادر عصمت پھاڑ دی۔ اسی سبب سے کہ راجہ بیربر بھی اس مہم میں شریک تھے اپنی قوم کے لوگوں اور قریبًا تمام اہل ہنود میں بہت بدنام ہوئے اور سب نے اسکا الزام انہیں کے سر پر تھوپا کہ برہمن اور پیشوا سے مذہب ہو کر انہوں نے مسلمانوں سے ایسی خون وخرابی نگرکوٹ کی پاک زمین میں کرائی۔ جس سے راجہ بھی بذات خود بڑے خجل ہوئے۔ اور انہوں نے اپنی اس نئی جاگیر کا پھر نام نہ لیا۔ بلکہ اپنی قدیمی زمین کالنجر علاقہ بندیل کھنڈ اس کے عوض کچھ حصّہ لے لیا۔

**مؤلف**۔ ایسی محنت و جانکاہی کے مقاموں میں راجہ بیربر کیا کرتے ہونگے کیا وہ اپنی مقدس جگہہ اور مندر کا لحاظ نہیں کرتے ہونگے نہیں ہرگز نہیں۔ کاہے کو کرتے اور کیوں کرتے وہ ہی زمین تو انکو جاگیر میں ملنی تھی۔ ع

"ہر کس مصلحت خویش نیکو مے داند"

اگر راجہ جی کچھ کرتے ہونگے۔ یہہ کرتے ہونگے۔ فقل مچلتے ہونگے مسخراپن کے گھوڑے دوڑاتے ہونگے۔ قلیوں اور مزدوروں کو گالیاں دیتے ہونگے۔ سپہ سالار اور اس کے عملہ ہنسی ہنسائی کھیلوں سے کہلاتے ہونگے۔ اگر اپنی مصلحت انکو نہ سوجھتی تو کیونکر بدنام اپنی قوم میں ہوتے +

## بیربر کی شجاعت اور معرکے

غرض نگرکوٹ کا محاصرہ چھوڑنے کے بعد راجہ بیربر اور حسین قلی خاں ابراہیم مرزا کے تعاقب میں گئے جو انکے آنے کی خبر سنکر لاہور سے بھاگ گیا تھا اور اسکا بھائی مسعود گرفتار ہوا۔ راجہ اور حسین قلی اسکو لیکر بادشاہ کے حضور

میں آئے۔ اکبر نے مسعود کا غلطی معاف کر دیا۔ دوسرے برس مرزا ابراہیم کے دوسرے بھائی محمد حسین مرزا نے جو گجرات کا صوبہ تہا فساد کر کے بادشاہی صوبہ دار خان اعظم کو احمد آباد میں گھیر لیا۔ بادشاہ اس کی مدد کے واسطے معہ خاصان بارگاہ کے باد رفتار و تیز سوار ہو کر برق و بجلی کی طرح نویں دن معہ حسین قلی خان اور راجہ بیربر دارالخلافہ سے احمد آباد پہنچے۔ اس مہم میں راجہ بیربر نے اپنے آقائے نامدار کے زیر بغل اور حسین قلی خان سپہ سالار نے بڑے بڑے معرکے کئے۔ جس کے صلہ میں خسرو قدر شناس نے حسین قلی خان کو خطاب "خان جہان" دیا۔ اور راجہ کو خطاب "صاحب السیف والقلم" عطا کیا۔

حسین قلی خان کو جو خان جہان سے ملقب ہوا تھا جاگیر بھی دی اور راجہ کے واسطے اپنی مشکوئے دولت معلے کے پاس عمدہ عمدہ مکان اور مکان بنوائے تھے۔ جب راجہ انمیں جا کر رہے تو اس نے شکرانہ اس موہبت عظیم کے بادشاہ کی ضیافت کے لئے عرض کیا۔ بادشاہ نے منظور فرما کر انکے گھر گئے۔ نقد نثار کیا۔ بڑے بڑے مسند ڈالے۔ کوسوں تک پا انداز بچھائے۔ تحفے تحائف پیش کئے۔ اور سر جھکا کر کھڑے ہو گئے۔

# بیربر کی فیاضی و سخاوت

ع "یارما ایں دارد و آں نیز ہم"

راجہ بیربر کی طبیعت انصاف کی طرف زیادہ رجوع رہتی تھی۔ سخاوت اور فیاضی بھی ان کی جبلی عادت تھی۔ فارسی کے کتب تاریخ سے ہی اس بات کا پتہ ملتا ہے کہ وہ اپنی لیاقت اور وسعت کے موافق یکتائے عصر تھے اور ہندی شاعروں میں ان کی خود پرستی اور رسجا پروری اب تک اسی طرح ضرب المثل ہے کہ جس طرح حاتم طئی کی فیاضی فارسی اور عربی کتابوں میں

کہتے ہیں کہ انہوں نے ایکدن میں کیشوداس کبیتر کو بصلا دو کبت کے ایک لاکھ روپیہ دیا تھا۔ اخلاق اور اطوار بھی راجہ بیربر کے بہت اچھے تھے۔ انہوں نے دربار اکبری میں عروج پاکر ابنائے جنس کے ساتھ سلوک اور احسان کیا اور اچھی اچھی باتوں میں اپنا نام نکالا۔ ہندو مسلمانوں میں اتحاد بڑہایا جس کے سبب سے دونوں فرقوں کی وحشت جاتی رہی اور ہندوستان میں امن ہوگیا۔ خصوصًا راجہ گاہندکو تو اکبر کیطرف ایسا میلان کردیا کہ کئی ایک راجاؤں نے بڑی خوشی سے اپنی بیٹیاں ڈولی میں ڈالکر اکبرشاہی محل میں داخل کردیں لاکھوں روپئے کے زیور جہیز میں بھیجا دئے۔ ظرافت اور زندہ دلی تو خاص انکا حصہ تھا۔ ان کے لطیفے اور نکتہ ہندوستان کے گاؤں اور شہروں میں لوگوں کو لوک زبان یاد ہیں۔ یہاں تک کہ اگر کوئی خاص ان کے جمع کرنے کی کوشش کرے تو عجب نہیں ہے کہ ایک بڑی کتاب تیار ہوجائے۔ بیربر اپنی خداداد طبیعت اور ظرافت کے سبب سے مصاحب دوالنشور شاہ اکبر بن گیا تھا +

## نورتن دربار اکبری

ملک میں جسقدر کسی علم اور کسی فن کے صاحب کمال تھے۔ ہر سمت سے کہر کی قدردانی کی زنجیر میں جکڑے چلے آتے تھے۔ اکبر نے بلا خیال قوم و مذہب کے ایسے ہی لوگوں کو اپنا مصاحب بنایا اور انہیں سے ایک کونسل قائم کرکے اسکا نام "نورتن اکبری" رکھا۔ اور ملکی جنگی انتظام اسی کے ماتحت کردیا۔ سلک نورتن میں مندرجہ ذیل اشخاص تھے:۔

نوٹ ۱:۔ حاتم۔ ملک عرب کے فرقہ بنی طئی کا سردار اور فیاض جوانمرد شخص گذرا ہے جسکو تقریبًا ۱۳ اسو برس کے ہوئے ہونگے۔

(۱) ملک الشعرا ملا سرزمان محمد ابو الفیض فیضی ملک الشعرا۔
(۲) موتمن الدولہ شیخ ابوالفضل براور فیضی۔
(۳) افلاطون عصر حکیم ہمام گیلانی۔
(۴) جالینوس دوران حکیم مصلح الدین ابو الفتح گیلانی۔
(۵) میرزا عبدالرحیم پسر بیرم خان اتالیق اکبر۔
(۶) میرزا عبدالعزیز کوکلتاش الملقب خان اعظم۔
(۷) راجہ ٹوڈرمل صدر دیوان بیوتات۔
(۸) راجہ مان سنگھ خسر پورہ اکبر برادر جودھ بائی۔
(۹) راجہ بیربر الملقب بہ صاحب النشور۔

## بیربر کے ہمعصر و امرائے دربار دربار اکبر شاہی

راجہ مان سنگھ۔۔۔۔ خسر پورہ اکبر براد رجودھ بائی۔
راجہ ٹوڈرمل۔۔۔۔ صدر دیوان۔
رائے منوہر لعل۔۔۔۔ راجہ کالنجرا۔
رائے لون کرن۔۔۔۔ راجہ ہندیل کھند
راجہ بھگوان داس۔۔۔۔ خسر نورالدین جہانگیر منتظم محلات شاہی

مذکورہ صدر ہند و راجوں سے مفصلہ ذیل دو راجے بیربر میں اپنے عہدہ اور منصب میں بڑھ کر تھے مگر بیربر آفت کے پرکالے نے ان کو بھی مطیع فرمان کر رکھا تھا۔ ممکن نہیں ہے کہ بیربر کی فرمائش ہو اور یہ قبول نہ کریں۔ یہ دونوں راجے بہت نامور تھے اور تاریخوں کے اوراق انکے اوصاف سے پُر ہیں اسلئے معلوم ہوتا ہے کہ مختصر طور پہ اپنے ناظرین کو ان کے

حالات سے بہی مطلع کریں۔

# راجہ مان سنگھ کی تصویر اور اس کے خط و خال

راجہ مان سنگھ بھگوان داس کا بیٹا اور راجہ بہاڑا مل کا پوتا تہا۔ جنکا خاندان صدہا سال سے نسلاً بعد نسلاً خاندانی راجے چلے آتے تھے انکا خاندان بڑا عظیم الشان تہا۔ اور یہہ کچھواہ کہلاتا تہا۔ راجپوت اقوام کے راجاؤں میں سے اوّل ہی اوّل انہوں نے ترک بادشاہ کی رفاقت میں اپنی جاںاز مال خرچ کردیا۔ انکی ریاست کا نام رنبیر تہا۔ اور بہاڑا مل کو اپنے علاقہ میں پورے اختیارات اپنی قوم اور ملک پر حاصل تھے۔ راجہ بہاڑا مل نے ۹۶۳ھ میں پہلے سال جلوس اکبری میں اکبر شاہ کو مجنون جان تاقشال کی مہم میں جو مقام نازنول پر ہوئی بڑی کمک دی۔ اس کے بیٹے راجہ بھگوانداس نے دوسرے سال ۹۶۴ھ میں اپنی لڑکی جو وہ بہائی اکبر شاہ کے عقد میں دی اور جان نثاری کی پوری پوری مثال اپنے ترک بادشاہ کو دکہائی راجہ مان سنگھ اکبر کا رشتہ میں پھوپہا تھا۔

یہہ سورما اکبر ہمرکاب کئی معرکوں میں شامل رہا۔ ۹۸۰ھ میں اکبر شاہ کے گجرات کے معرکے میں شامل تہا۔ ۹۸۰ھ میں شعلہ پور کی مہم بذات خود جا فتح کی۔ ۹۸۳ھ میں اودے پور کی مہم میں بہادری اور دلاوری کے وہ جوہر دکہائے کہ خود اکبر شاہ بہی دنگ ہوگیا۔ رانا سے اودے پور کے ساتھ اونکا مقابلہ ہوا۔ اور پتلے کئی وار ہوئے۔ آخر رانا نہ ٹھہر سکا۔ مان سنگھ کے ہاتھ سے زخم کہایا۔ اسی روز سے سپہ سالار فوج اور منصب ہفت ہزاری سے سرفراز ہوا۔ ۹۹۰ھ میں اڑیسہ کی مہم فتح کی۔ اور پرتاب نیو جو اس اڑیسہ کا راجہ تھا اور اس کو اسکے بیٹے نرسنگھ دیو نے زہر

دیکر مار ڈالا تھا۔ اور خود راجہ بن کر اکبر سے سرکشی کی ہیلئے مان سنگھ نے اسکا پورا پورا انتظام کیا۔

سنہ ۹۹۳ھ میں راجہ مان سنگھ کی بہن راجہ بھگوان داس کی بیٹی سے شہزادہ سلیم اکبر کے بیٹے کی شادی ہوئی۔ راجہ بھگوان داس نے کئی طویلے گھوڑے۔ سو ہاتھی۔ صدہا لونڈی غلام باسن تک مرصع ترتھالے رنگا رنگ اور جواہر اپنی بیٹی کے جہیز میں دیا۔

علامہ ابو الفضل اپنے آئین اکبر میں لکھتے ہیں۔

## تاریخ عقد نکاح شہزادہ سلیم جہانگیر

دین و دنیا را ببارک باد کیں فرخندہ عقد ۔ از برائے انتظام دین و دنیا بستہ اند
در نگارستان دولت نوبہشتم شاہ را ۔ حجلۂ چوں پردہ ہائے دیدہ رنگین بستہ اند

اور لکھتے ہیں کہ اکبر خود برات کے ساتھ گیا۔

اور علامہ شیخ ابو الفیض فیضی نے قطعہ تاریخ لکھا:۔

### قطعۂ تاریخ

زہے عقد در باش سلطان سلیم ۔ کہ پیرو تو دہد سال امید را
زیر وردن آفتاب دول ۔ قرانے شدہ ماہ ناہید را

سنہ ۹۹۴ھ

سنہ ۹۹۵ھ میں مان سنگھ کی بہن کے گھر لڑکا پیدا ہوا خسرو نام رکھا اور مان سنگھ اسکا اتالیق مقرر ہوا۔

سنہ ۱۰۰۲ھ میں اکبر نے اپنے جشن سالانہ کی تقریب پر اپنے پوتے خسرو با وجود خورد سالی کے پنج ہزاری منصب دیکر اڑیسہ اس کی جاگیر میں دیا۔ اور مان سنگھ راجہ کو اسکا انتظام سپرد ہوکر منصب ہفت ہزاری پر سرافراز کیا۔

راجہ مان سنگھ کے سوانح اور کارنامے لکھنے کے واسطے کئی ورق اور کئی روز درکار ہیں مگر ہم نے مختصر طور پر ایک سرسری نظر راجہ کے حالات پر اپنے ناظرین کو کرا دیا ہے۔ راجہ مان سنگھ کے دو بیٹے جگت سنگھ اور بھاؤ سنگھ تھے۔ جگت سنگھ اکبر کے عہد میں پنجاب کا صوبہ تھا۔ اور بھاؤ سنگھ خورد سال تھا۔

غرض اس ہیرو نے ۱۰۲۳ھ میں انتقال کیا۔

شیخ ابو الفضل اپنے آئین اکبری میں لکھتے ہیں کہ راجہ مان سنگھ کو اکبر کے ساتھ بہت اخلاص تھا۔ ایک روز میں نے ان سے تخلیہ میں کہا کہ راجہ تم کیونکر دین الٰہی میں داخل نہیں ہوتے ہو۔ تاکہ تمہاری وفاداری اور اخلاص کا کامل اظہار لوگوں پر ہو جائے۔ مان سنگھ نے کہا کہ میں نے اپنا جان و مال آبرو سب اکبر پر قربان کر دئے ہیں۔ اگر اس پر بھی مجھے لوگ وفادار نہیں کہتے تو نہ کہیں۔

## راجہ ٹوڈر مل صدر دیوان کی فوٹو کا نظارہ

راجہ ٹوڈر مل ذات کا کھتری اور کوٹ کا ٹھن تھا۔ ایشیاٹک سوسائٹی لنڈن کے ممبران نے اس کے اصلی وطن کی تحقیقات بہت کچھ کی مگر یہ قرار پایا کہ موضع لاہر پور علاقہ اودھ کا رہنے والا تھا۔ باپ سے بچپن میں چھٹکارہ ہو گیا تھا۔ کچھ تعلیم و تربیت پا کر اپنے باپ کی طرح اچھا خاصہ منشی تھا۔ اوائل میں نواب مظفر خان کی خدمت میں مقرر تھا اور رفتہ رفتہ ہوتے منصب داروں میں داخل ہو گیا۔ اس کی طبیعت میں خوش قاعدگی پابندی صفائی اور دیانت ابتدا ہی سے تھی جس کے سبب دربار اکبری تک اس کی رسائی ہو گئی۔ اکبری بیوتات میں منشی مقرر ہو گیا۔

رفتہ رفتہ صدر ہوتا ت کل ممالک ہند ہو گیا۔ ٹوڈرمل اپنے دھرم اور پوجا پاٹھ کی پابندی سے پورا ہندو تھا۔ آئین و تعمیل اور محاسبات عملدر آمد میں کسی کی بال بھر بھی رعایت نہ کرتا تھا۔ بہت سے معرکوں میں نام حاصل کیا تھا۔ سنہ ۹۸۰ھ میں دربار سے فرمان ہوا کہ گجرات پر جاؤ اور وہاں کے جمع خرچ کا بندوبست کرو۔

سنہ ۹۸۱ھ میں منعم خان کے ہمرکاب بہار کی فتح کی۔

سنہ ۹۸۲ھ میں ہمراہ راجہ مان سنگھ بنگالہ کی مہم میں بہت کچھ بندوبست محاصل وغیرہ کیا۔ سنہ ۹۸۷ھ میں سلطان پور کی مہم فتح کی۔ اور منگیر کے محاصلات کا انتظام کیا۔ سنہ ۹۹۰ھ میں منصب چار ہزاری اور خطاب راجہ حاصل کر کے مسند وزارت پر بیٹھا۔ اور اپنی لیاقت سے وہ کارہائے نمایاں کئے کہ اکبر شاہ کو بہت خوش کر دیا۔ سنہ ۹۹۶ھ میں خاص فرمان ہوا کہ نورتن اکبر شاہی میں داخل ہو کر مہمات ملکی میں انتظام کیا کرو۔ عمدۃ الملک کے خطاب سے ممتاز ہوا۔

سنہ ۹۹۷ھ میں لاہور کا شہر جاگیر میں ملا۔ منصب ۵ ہزاری پر سرفراز ہوا۔ اسی خوشی اور سرفرازی کی تقریب پر مہر کا سجعہ بنا کر اپنی جاگیر میں فرمان جاری کرنے لگا۔

## سجعہ مہر راجہ ٹوڈرمل صددیوان

آنکہ شد کار ہند وازو مختل ۔ راجہ راجہاست ٹوڈرمل

ٹوڈرمل کی عمر کا ٹھیک پتہ معلوم نہیں ہوا۔ ملا پیر محمد بدخشی نے جو تاریخ لکھی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ راجہ نے عمر سے بھی برکت پائی تھی آخیر عمر میں اپنی جاگیر لاہور میں آئے ہوئے تھے کہ تعمیر نیک عمل ہوتے حسن اتفاق دیکھو کہ راجہ بھگوان داس اور ٹوڈرمل نے ایک سال میں قضا کی

ملا صاحب لکھتے ہیں :-

## مصرعۂ تاریخ

بگفتا ٹوڈر رو بھگوان مرد ند
۹۹۸ھ

شیخ معز الدین ابوالفتح گیلانی جو اکثر راجہ ٹوڈر مل کے برخلاف رہتے تھے اور کسی وجہ پر راجہ سے بہت ناراض ہوگئے تھے قطعہ ذیل تاریخ انتقال راجہ ٹوڈر مل میں فرماتے ہیں :-

(متعلقہ حال راجہ ٹوڈر مل)

## تاریخ انتقال راجہ ٹوڈر مل

ٹوڈر مل آنکہ ظلمتش بگرفتہ بود عالم چوں رفت سوئے دوزخ خلقے شدند خورم
تاریخ فیتش را از پیر عقل جستم خوش گفت پیر دانا دی رفت در جہنم
۹۹۸ھ

## لطیفہ

ایک دن نواب خاناں نے اکبر بادشاہ کے روبرو ٹوڈر مل سے پوچھا کہ راجہ صاحب "مل" کے کیا معنے ہیں؟ راجہ نے کہا۔ خان صاحب جو معنے "بیگ" کے ہیں وہی "مل" کے ہیں۔ بادشاہ یہ سنکر ہنس پڑا کیونکہ مل اور بیگ دونوں لفظوں کے معنے زبان سنسکرت میں غلاظت کے ہیں۔ سامعین کو جب ان الفاظ کی ماہیت معلوم ہوئی تو مجلس میں ایک بڑا قہقہہ اڑا۔

## بیربر کا دربار اکبر شاہی میں عروج پانا اور نئی نئی بخششیں کا لینا

آئین اکبری میں شیخ ابوالفضل فرماتے ہیں کہ ۲۶ھ میں جلوس کے جشن نوروزی

میں بادشاہ نے اپنے ارکان دولت کو ایک ایک درخواست و تجویز جو مفید ملک و رعایا ہو پیش کرنے کے واسطے اجازت دی تھی۔ چنانچہ بمضمون المامور معذور ہر ایک امیر نے اپنی اپنی تجاویز پیش کیں۔ راجہ بیربر نے مجرا بجا لاکر یہہ شعر پڑھا یہہ تجویز واسطے مصلحت ملک و رعایا کے پیش کی تھی۔

## شعر

بہ دیوان سپا نماز فریاد کس ۔ کہ باشند دیوان بود دادرس

کچھ بے لوث اور بے لوث اشخاص ایسے مقرر کئے جاویں کہ جو صبح و شام شہر کے مظلوموں اور ستم رسیدوں کی تلاش و تجسس میں جا بجا پھرتے رہیں اور جیسا کچھ انکا حال معلوم ہو براہ راست بلا کم و کاست بغیر آمیزش طمع نفسانی و اغراض انسانی کے دربار عالی میں عرض کیا کریں۔ بادشاہ نے انکی تجویز پسند فرمائی اور یہہ کام انہیں کے متعلق کر دیا اور اس کے دو برس بعد ۹۹۲ھ میں کل اختیارات ان کو بخشدئے تھے۔

## شعر

خدا ترسی را بر رعیت گمار ۔ کہ معمار ملک است پرہیزگار

قاسم علی خان حکیم ہمام اور شمشیر خان کوتوال کو اکبر شاہ نے بیربر کی امداد کے واسطے مقرر کیا۔ اور یہ حکم دیا کہ سوگند اور گواہ کے اوپر ہی اکتفا نہ کریں بلکہ اپنی عقل اور تجربہ کاری سے بھی کام لیں۔ اور مقدمات کی کد و کاوش میں کبھی سستی اور تغافل روا نہ رکھیں۔ ایسا نہو کہ کسی مظلوم آفت رسیدہ کی دادرسی نہ ہو۔

## بیربر کی مصالحت ملکی و مالی میں ایجادیں

اکبر شاہ کے عہد سلطنت میں جو ۹۶۲ سے ۹۱۴ تک ہی صرف ایکدفعہ

قحط اور بے انتظامی کی شکایت ہوئی۔ چنانچہ بادشاہ نے حسب التجویز راجہ اور شیخ ابوالفضل کے ذیل کی اصلاحیں نکالیں۔

مختلف اشیاء جو مہمات سلطنت میں جزلائے ضروری بلکہ ہمیشہ کاروبار کے لئے لازمی اوزار ہوتے ہیں۔ وقت پر تیار نہیں ملتیں۔ اسلئے سنہ ۹۹۱ء میں حکم دیا کہ ایک ایک کی حفاظت اور ترقی اور عمدہ اقسام کا بہم پہنچانا ایک ایک امیر کے ذمہ ہو۔ اس سپردگی میں مناسبت حال بلکہ ظرافت کا گرم مصالحہ اور نمک بھی چھڑکا۔

**مولف** اے اکبر شاہ تیری اصلاحیں تیرے اخلاق تیری ملنساری اور رعیت پروری۔ مگر افسوس ہے کہ غیر از تیری نام نیک کے اور کچھ صفحۂ ہستی پر باقی نہ رہیگا۔

## لموالفہ

بیک گردش چرخ نیلوفری۔ نہ اکبر بجا ماند نے اکبری

ذیل کی فہرست سے سب کچھ مگر مختصر طور پر واضح ہو جائے گا۔

## فہرست

مؤتمن الدولہ شیخ ابوالفضل ...... مراسلہ نویسی و انتظام منشیات۔

عمدۃ الملک راجہ ٹوڈرمل ...... ہاتھی اور غلہ سب قسم کا محاسب یا مالگذار۔

مرزا یوسف خان برادر خان اعظم ... اونٹ کے گھد اشت۔

شریف خان اعظم خان کے چچے ...... بھیڑ بکری۔

قاسم خان میر بحری ...... جڑی بوٹیاں۔ نباتات ادویات۔

مسیح الدین ابوالفتح گیلانی ...... مسکرات و معالجات شہزادگان۔

حکیم ہمام برادر ابوالفتح ...... معالجات خاندان شاہی و بیگیات۔

علامہ ابوالفیض فیضی ........ تصنیفات و علمی عجائبات۔
راجہ بیربر مصاحب دل النشور...... گائے بھینس وغیرہ۔
میرزا عزیز کوکلتاش ........ پشمینہ

مولف :۔ موخرالذکر دو امیروں کو تو خوب ہی انتظام سپرد کیا۔ آفرین اکبر شاہ کی ہوشیاری پر ہے۔ میرزا موصوف کی داڑھی بہت لمبی تھی۔ اچھی خدمت سپرد کی۔ اور بیربر برہمن تھے انکو گوالا بنا دیا۔

## بیربر کی علم موسیقی میں مہارت

بیربر ہر فن میں یکتا تھے۔ اہل علم کی مجلسوں میں بیٹھ کر تو شاعری بھی سیکھ لی تھی۔ اور کبت وغیرہ کہتے کہتے راگ رنگ کے جلسے اڑاتے اڑاتے علم موسیقی میں بھی کامل بنگئے تھے۔ ذکی ایسے تھے کہ جو بات یا معاان سے کہو جھٹ پٹ سمجھ لینا۔ جو راگ راگنی ان کے سامنے کہا فوراً اسکا مقام تان وغیرہ جان لینا۔ میاں تان سین مشہور گویئے بھی اسی عہد میں تھے۔ بیربر کی اکثر ان سے رفاقت تھی +

## حکایت

### شعر

عالمی را بسخن سوخت بدانم کان شمع - این ہمہ چرب زبانی ہنر کجا مے آرد

ایکدن راجہ بیربر اور میاں تان سین دونوں اپنے اپنے فن کی تعریف کرتے تھے اکبر شاہ نے کہا۔ یوں تو ہم مانتے نہیں تم کسی منصف اور بے غرض شخص سے انصاف کرالاؤ۔ بیربر بولا کہ آپ حکم دیں جس کے پاس جاویں۔ بادشاہ نے کہا راناپرتاب سنگھ ہم سے کچھ غرض نہیں رکھتا ہے تم اوس سے فیصلہ کرالاؤ۔ کہ کون اپنے فن میں یکتا ہے۔ پس دونوں فرمان شاہی لیکر رانا موصوف کے

پاس گئے۔ حق پوچھو تو میاں تان سین۔ فرد روزگار تھا کہاں بیربر کہاں وہ۔
تان سین نے جاتے ہی گانا بجانا شروع کر دیا۔ اور بیربر خود محل کے منتظر
رہے۔ جب کوئی بات ہو تو اس میں اپنا علم مجلسی کے جوہر دکھلاویں۔
آخر جب بیربر نے دیکھا کہ تان سین تو راناکو رجھا کر میدان جیت لیگا تو
ایکدن اس کے روبرو راجہ سے کہا کہ جب ہم بادشاہ کے پاس رخصت ہو کر
اجمیر میں پہنچے۔ تو میں نے تو پوشکر جی میں جا کر یہہ مانگی کہ جو میں رانا جی کے
دربار سے سرخرو ہو کر آؤں گا تو ایک سو گائیں پن کروں گا۔ اور ان میاں جی
نے درگاہ میں جا کر یہہ منت مانی کہ جو رانا جی مجھکو اچھا لکھدیں گے تو ایک سو
گایوں کی قربانی دوں گا۔ اب ان ایک سو گائیوں کا مرنا جینا آپکے اختیار میں
ہے۔ اگر گائیں مروانی ہیں تو میاں تان سین کو اچھا لکھدیجیے۔ اور زندہ رکھنا
چاہو تو مجھ کو سند عنایت کیجیے۔
رانا جی نے یہہ سنتے ہی بہت تامل کیا اور مصلحت اس میں دیکھی کہ بیربر برہمن
ہے۔ فوراً بادشاہ کو لکھدیا کہ بیربر اپنے فن میں استاد ہے میاں تان سین
بیچارے منہ دیکھتے رہ گئے۔ بہت بیری چالاکی کی ستیاناس۔

## بیربر کی جاگیر شہر عدم آباد کا نقشہ

افغانوں کا ملک سوات اور باجوڑ کا علاقہ پشاور کے مغرب میں ہے۔ اس کی
خاک زرخیز اور بارآور ہے۔ آب ہوا اعتدال اور موسم کی سردی اس پر اضافہ
شمال میں ہندوکش پہاڑ۔ مغرب میں کوہ سلیمان۔ جنوب میں خیبر کی پہاڑیاں
یہاں کے تتار اور رولاو افغان بُرّدرانی کہلاتے ہیں۔ ملک کی حالت نے
انہیں سر غرور بنا کر اپنی قوموں میں ممتاز کیا ہے۔
علاقہ مذکور میں بہت وسیع و پُر تنگ وادی ہیں۔ ہوا کی لطافت۔ زمین

کی سرسبزی پانی کی روانی میں کشمیر جنت نظیر کو جواب دیتی ہیں۔ جن کے گرد اونچے اونچے پہاڑ ہیں یا گھنے جنگلوں میں جا کر غائب ہو جاتی ہیں۔ یہہ کوہستان ایسا بے ڈھنگ ہے کہ جن لوگوں نے ادھر کے سفر کئے ہیں۔ وہی وہاں کی تکالیف سے واقف ہیں سنا واقفوں کی سمجھ میں نہیں آتا +

## شہر عدم آباد کا خیرہ

جب پہاڑ میں داخل ہوتے ہیں تو پہلے زمین تھوڑی چڑھتی ہوئی معلوم ہوتی ہے پھر دور سے ابر سا دکھائی دیتا ہے کہ ہمارے یمین و یسار تک برابر چھایا ہوا ہے اور اٹھتا چلا آتا ہے۔ جوں جوں آگے بڑھتے چلے جاؤ چھوٹے چھوٹے ٹیلوں کی قطاریں نمودار ہوتی ہیں۔ ان کے بیچ میں سے گھس کر آگے بڑھو تو ان سے اونچی اونچی پہاڑیاں شروع ہوئیں۔ ایک سلسلہ کو چلتے چلتے قطع کیا۔ تھوڑی دور چڑھتا ہوا میدان اور پھر وہی قطار آ گئی۔ یا تو دو پہاڑ بیچ میں سے پھٹے ہوئے ہیں (جسکو درہ کہتے ہیں) انکے بیچ سے نکلنا پڑتا ہے۔ یا کسی پہاڑ کی کمر سے چڑھتی ہوئی اوپر ہو کر پار اتر گئی چڑھائی اور اترائی میں ان پہاڑوں کی دھاروں پر دونوں طرف گہرے گہرے گڑھے نظر آتے ہیں کہ دیکھنے کو دل نہیں چاہتا۔ خدا پاؤں پھسلا اور گرا نیچے تخت ثریٰ ہے نکلنا مشکل ہے کہیں میدان آیا کہیں جس طرح چڑھے تھے اسیطرح اترنا پڑتا ہے۔ رستے میں جا بجا درے آتے ہیں وحشتناک اور سنسان پہاڑ ملاقات کرتے ہیں۔ اور ان دروں کے اندر کوسوں تک یہہ افغان بھی بستے ہیں۔ جبکا کسی ناواقف کو حال معلوم نہیں پہاڑوں پر چھوٹے اور بڑے درخت ہیں دائیں بائیں پانی کے چشمے پتھروں سے پھوٹ نکلتے ہیں۔ زمین کہیں ندی کہیں نالا ہو کر بہتے ہیں پل اور

کشتیوں کے بغیر آر پار جانا مشکل ہے۔ افغان جو اس وادی کے بادشاہ ہیں۔ دُنبوں اور اونٹوں کی پشم کی شطرنجیاں تمام روز بُنتے ہیں۔ پہاڑوں میں کہیں انکا خیمہ لگا ہوتا ہے۔ کہیں دامن کوہ میں کوٹھے کوٹھڑیاں نظر آتی ہیں۔ اپنی اپنی کھیتی باڑی کرتے اور جنگلی میوے کہاتے پیتے ہیں۔ پنیر۔ دودہ۔ دہی گھی خشک میوے ان کے اسٹاک میں ہر وقت موجود رہتے ہیں۔

## عدم آباد کے باشندے اور انکے طریق

جب کوئی دشمن غیر قوم و علاقہ ان پر حملہ کرتا ہے تو سامنے ہو کر مقابلہ کرتے ہیں۔ ایک اونچے پہاڑ پر چڑہ کر نقارہ بجاتے ہیں۔ جہاں جہاں تک آواز پہنچے ہر شخص کو پہنچنا واجب ہے۔ دو دو تین تین وقت کا کہانا گھر سے باندہتے اور ہتہیار سب موجود ہوتے ہیں۔ جب مقابلہ ہوتا ہے تو افغان نہائیت بہادری سے لڑتے ہیں۔ جب حملہ کرتے ہیں تو توپوں پر آن پڑتے ہیں۔ خدا تمہیں برکت دے۔ آفرین تمہارے ننگ و ناموس پر ہے کہ ابوالفضل جیسے حق شناس نے تمہاری جرأت اور دلیری میں اپنا عزیز وقت صرف کیا اور ورق سیاہ کئے ہیں۔

## عدم آباد کے باشندوں کا سرکشی کرنا

یہ پٹھان کچھ عرصہ سے تیراہ۔ بنگش۔ درۂ خیبر۔ سواد اور بنیر میں جابجا فساد کرتے پھرتے تھے۔ کابل کا رستہ اور کنارہ اٹک سے لے کر پشاور تک علاقہ ان کی لوٹ مار سے آبادیوں کو ویران کرتے تھے۔ بادشاہی حاکم فوجیں لیکر دوڑتے تو وہ سینہ زوری سے سر توڑ کر مقابلہ کرتے۔ پھر پہاڑوں میں گھس جاتے۔ اکبر نے زین خان کوکلتاش کو چند امراء کے ساتھ فوجیں دیکر روانہ کیا مگر انکی

جمعیت اور طاقت بڑھی ہوئی تھی اسلئے بار بار لشکر بھیجنا پڑتا تھا۔ اور جو فوج جاتی انکی سرکوبی کے واسطے کافی نہ ہوتی تھی +

# بیربر کی عدم آباد کے باغی باشندوں پر یلغار اور انکی سرکشی فرو کرنے کیواسطے روانہ ہونا

بادشاہ اس دفعہ بہت متفکر تھے کہ اب کس کی افسری میں فوج بھیجی جائے جو ایسی کڈھبا ور دشوار گذار گھاٹیوں میں لشکر کو لیجائے اور پیچیدہ صورتوں کو جو وہاں پیش آئیں سلیقہ کے ساتھ سنبھالے۔ ابوالفضل نے درخواست کی کہ فدوی کو اجازت ہو۔ اگرچہ میں شرف حضوری کو دونوں جہان کی بزرگی سے بہتر سمجھتا ہوں مگر جو حضور کی نظر سے دور اور غائب رہ کر کوئی شرط خدمت اور جان نثاری کی بجالاؤں تو عوام الناس میں میرا بھی حاضری اور باطنی اخلاص ثابت اور راسخ ہو جاوے۔ بیربر بھی موقعہ پر موجود تھے۔ انہوں نے بھی فہمیدوں اور نام آوروں کی فہرست میں نام درج کرانے کی لالچ سے ادب بجالا کر عرض کی کہ غلام کی خدمت قبول ہو۔ بادشاہ نے قرعہ ڈالا۔ موت کے فرشتہ نے بیربر کا نام سامنے دکھایا۔ اس کے چٹکلوں اور لطیفوں سے بادشاہ بہت خوش ہوتے تھے۔ اور ایکدم بھی جدائی گوارا نہ تھی۔ خدا نے کیا سبب کیا ہر چند جی نہیں چاہتا تھا مگر مجبوراً اجازت دی۔

مصرعہ "چوں قضا آید طبیب ابلہ شود"

اور حکم دیا کہ خاصہ کا توپخانہ بھی ساتھ جائے۔ سامان سفر خیمہ وخرگاہ سب مہیا کرایا۔ بیربر جب رخصت ہونے لگا تو اس کے بازو پر ہاتھ رکھ کر کہا اے بیربر جلدی آنا۔ بہت سی نشیب فراز باتیں سمجھائیں اور رخصت کیا۔

راجہ نے سوآد اور نبیر کے پہاڑوں میں پہنچکر افغانوں کو سخت سزا دی جو مطیع ہوا اس کو امان دیا جس نے مقابلہ کیا اس کے خار وجود کو نوک شمشیر سے اکھاڑ کر پھینک دیا۔ افغانوں کے پاس صرف دکرا کر کی ایک گھاٹی باقی رہ گئی۔ اس کے فتح کرنے کے واسطے زین خان نے بادشاہ سے اور فوج منگوائی کیونکہ راجا اور زین خان سپہ سالار کے ایک بڑا لشکر حکیم مسیح الدین ابو الفتح گیلانی کو دیکر بھیجا حکیم جو وہاں پہنچا تو اس کی اور راجہ کی بھی نہیں بنی۔ اور یہہ تینوں (زین خان۔ بیربر اور حکیم) ایک جگہ جمع ہوئے تو بد قسمتی سے اور کام میں تین تیرہ ہو گیا۔ سفر اور حضر میں ہر روز راجہ اور حکیم کی نوک جھوک ہو جاتی تھی اور جب دشمنوں سے مقابلہ ہوا تب بھی یہ حال رہا۔ غرض راجہ اور حکیم جو پہلے دربار اکبری میں ایک دوسرے کے جانی دوست تھے۔ اب برعکس اس کے سخت دشمن ہو گئے۔ زین خان اکثر ان دونوں کو آشتی کرتا رہا۔ ایسی ایسی کج بحثیوں اور بدعملیوں سے نہ فوج کی روانگی ترک کے ساتھ ہوتی تھی اور نہ کوئی اس مہم کے انجام دینے کو دل نہاد ہوتا تھا۔ راجہ اور حکیم خود رائی سے راہ نوردی کرتے تھے۔ زین خان اس خیال سے کہ یہہ دونوں بھی مصاحب خاص بادشاہ کے ہیں انکو زیادہ نہیں دباتا تھا۔ آخر اس باہمی کدورت کا یہہ نتیجہ ہوا کہ پٹھانوں نے پہاڑوں کی تنگ گھاٹیوں میں راستہ روک لیا۔ صندوق خزانہ اور سامان باربرداری سب لوٹ لیا۔ زین خان بہت پریشان تھا کہ کیونکر اس الجھی ہوئی بازی شطرنج کو جسکو بساط ہی نااتفاقی کے طریقہ میں چنی تھی درستی لائے اور خود اپنی جان مارنے میں کوتاہی نہیں کرتا تھا مگر بے وقت کے کوچ اور فوج کی بے اتفاقی سے کوئی کام نہیں بنتا تھا۔ ہر روز لشکر کے آدمی ضائع ہوتے تھے سامان لوٹا جاتا تھا۔ پٹھان چاروں طرف سے تنگ کرتے

تھے۔ ناظرین آپکو تو پٹھانوں کے ملک اور نقشہ جنگ پہلے ہی بتا دیا ہے جس سے خوب معلوم ہو سکتا ہے کہ ایسے ایسے تنگ درّوں میں لشکر اکبر کا کیا حال ہوا ہوگا۔ مگر جو سردار نامی جنکا ناموس اور عزت دار تھا انہوں نے میدان نہیں چھوڑا تھا۔ وہ صرف جمکر ثابت قدمی سے دشمنوں کے ساتھ لڑے اور کام آئے۔ پٹھانوں نے خزانہ اسقدر لوٹا کہ مالا مال ہوگئے۔

# بیربر کا عدم آباد فتح کر کے شہر خموشاں میں اپنا خیمہ لگانا

(افسوس)

هر که را بر وره گیتی عاقبت خواہش بر بجت۔ حال آں فرزند چوں باشد که خصم تن مادر است

جب بادشاہی فوج کتھل کرا کے نیچے پہنچی تو ایک شخص نے راجہ بیربر کو یہ خبر دی کہ پٹھان آجکی شب شبخون کا ارادہ رکھتے ہیں۔ اگر اس تنگ درہ سے کہ جسکا طول تین چار میل سے زیادہ نہیں ہے دن دھاڑے عبور ہو جائے تو پھر کچھ تشویش نہ رہے اسوقت چراغ شمس بجھنے پر تھا۔ بیربر نے بلا مشورہ زین خان و حکیم ابو الفتح کے کوچ کر کے درے سے گذرنے کا ارادہ کیا۔ پس لشکر بھی لگے پیچھے ہو گیا۔ شام کے وقت ایک تنگ گھاٹی میں پہنچے۔ پٹھانوں نے موقع دیکھ کر شل ہور ملخ کے پہاڑوں پر سے شور کر کے تیر اور پتھر پھینکنے شروع کئے۔ فوج راستہ کی تنگی اور تاریکی سے راہ بھول گئی اور جابجا غاروں اور گھاٹیوں میں ماری گئی۔ جو ایکدفعہ بچھڑا پھر نہیں ملا۔ بہت سا نقصان جان و مال ہوا۔ قریب آٹھ ہزار آدمی کے مارا گیا۔ بیربر کی جان بھی اس مہم کے بھینٹ ہوئی یعنی راجہ بیربر مع ملا شیری شیخ چند وغیرہ سب قتل ہوئے۔

حکیم ابو الفتح اور زین خان کوکہ سپہ سالار نے مشکل سے جان بچائی اور اٹک میں آن کر دم لیا۔

عبرت

آخر گل اپنی خاک در میکدہ ہوئی پہنچی وہیں پہ خاک جہاں کا خمیر تھا

# مصاحب دانشور بیربر کی بے تدبیری اور اسکے نام پر تاریخی الزام

کسے را کہ برگشتہ شد روزگار ہماں آں کند کش نباید بکار

بعض مسلمان مورخ راجہ بیربر کے اوپر یہہ الزام لگاتے ہیں کہ اس مہم کی ناکامیابی کا باعث راجہ بیربر تھا۔ راجہ کا ہمراہی حکیم ابوالفتح اور زین خان کوکہ سے شکایت غرور مصاحبت اور اس خصوصیت کے گھمنڈ سے تھا جو اسکو اکبر شاہ کے ساتھ تھی ورنہ زین خان کوکہ بادشاہ کا دودھ بھائی اور منصب میں بھی زیادہ اور عمدہ امراؤں میں سے تھا اور راجہ کا منصب سہ ہزاری تھا پس جو کچھ نتیجہ اس کو ملا وہ گویا ثمرہ اس کی ناشکری کا تھا۔ در حقیقت یہہ حالات کچھ واقعی ہی معلوم ہوتے ہیں۔ اور بلکہ التعجب آتا ہے کہ بیربر سا ہوشیار آدمی جو کان عقل اور ظرافت کا پتلا تھا ایسی غلطی کرے کہ اپنے ہمعصروں سے بڑھ جائے۔ اور باہم لاف وگزاف تک نوبت پہنچ جائے۔ اور جسکا ماحصل بدنامی کا ہو۔ مگر جب کارخانہ قضا و قدر کی نیرنگیوں کو دیکھتے ہیں تو اسکا کچھ عالم ہی نرالا اور عجیبہ نظر آتا ہے جسکا حد و حساب نہیں۔ اور نہ فہم و قیاس میں آتا ہے۔ جو چاہتا ہے وہ کرتا ہے۔

"اذا اراد اللہ شیئاً ھیٔ اسبابہا"[1]

بلکہ بڑے بڑے حکیموں اور فیلسوفوں کی عقل سرگرداں ہو جاتی ہے اور مشیت ایزدی اشخاص ذی عقل کو نادان محض بنا کر اپنا کرشمہ قدرت دکھا دیتی ہے۔ بیربر کی دانائی اور ظرافت وہیں تک تھی کہ جہاں تک اسکی قسمت اچھی تھی۔ اور جب نحوست کے دن

---

[1] خداوند عالم جو کچھ کرنا چاہتا ہے۔ اُس کا اسباب بھی بنا دیتا ہے

آئے اور راجہ کے سر پر قضا سوار ہوئی۔ اور اُن سے وہ اعمال ظہور میں آئے جو خلاف ان کی طبیعت صلح کل کے تھے۔

"وَمَا تَشَاءُونَ إِلَّا أَنْ يَشَاءَ اللَّهُ"[1]

## مصاحب دانشور بیربر کے مرنے پر اکبر شاہ کا ماتم کرنا

جب بادشاہ کو بیربر کے مرنے کی خبر پہنچی خاطر قدسی پر اسقدر بار غم ہوا کہ گویا ابتدائے جلوس سے آجتک نہ ہوا تھا دو رات دن معمولی سرور نہ کیا بلکہ کھانا تک نہ کھایا۔ اور بہت پریشان تھے۔ اور کہتے تھے افسوس اس کی لاش اس تنگ گھاٹی سے کسی نے باہر نہ نکالی ہوگی۔ اسے کفن بھی نصیب نہ ہوا وہ دنیا کی تمام قیدوں سے آزاد تھا خوب ہوا کہ آزاد مرا۔ مریم مکانی (والدہ شاہ نے) بہت سمجھایا۔ آپکا دل غم و غصہ میں آگ بگولا ہوگیا تھا۔ اور بار بار یہ شعر زبان پر تھے۔

### اشعار حسرت شعار منکلام اکبر شاہ

بختے نہ کہ یادوست دراویزم من + دستے نہ کہ با قضا درآویزم من

صبرے نہ کہ از عشق پرہیزم من + پائے نہ کہ از میانہ بگریزم من

بادشاہ نے خاصہ منگایا اور یہ عزم کیا کہ خود اُن پہاڑوں میں جاکر قاتلوں کو قتل کریں اور اپنے ہاتھ سے بیربر مصاحب دانشور کا انتقام لیں مگر خیر خواہوں نے جانے نہ دیا۔ زین خان سپہ سالار اور حکیم وغیرہ اُمرا اسلام سے محروم کئے گئے لاش کی بڑی تلاش رہی مگر افسوس کہ وہ نہ پائی گئی۔

## خوب ہوا

آخر گل اپنی خاک درمیکدہ ہوئے پہنچی وہیں خاک جہاں کا خمیر تھا

بیربر کے مرنے پر اکبر شاہ کی اسقدر بیقراری دیکھ کر لوگ تعجب کرتے ہیں کہ ایسے عالم

[1] جو کچھ ہم چاہتے ہیں وہ خدا نہیں چاہتا۔

یا ایسے عالم۔ تجربہ کار بہادر امراء اور ارکان دولت موجود تھے اور اکثر انہیں سے ان کے سامنے ہی مرتے تھے مگر یہ کیا سبب تھا کہ بیربر کے برابر کسی کے مرنے کا رنج نہیں ہوا۔ اہل تاریخ لکھتے ہیں کہ یہ امر کچھ غور طلب نہیں۔ اگرچہ بیربر کا منصب سہ ہزاری تھا لیکن عنایت اسقدر تھی کہ ہزاروں روپے کے جواہر مہینوں میں عطا ہو جاتے۔ مصاحب الشعر کا خطاب ہیں داخل نہ تھا کہ اسے کا لقب تھا۔ دین اکبر شاہی میں داخل تھے اور مرید باخلاص تھے۔ اور مراتب چہارگانہ کی منزلوں میں سب سے آگے دوڑے جاتے تھے۔ بیربر ایسے تھے کہ کچھ جانیں خواہ نہ جانیں۔ دخل در معقولات کرنے کو مستعد تھے۔ اس نے دین الٰہی نیز وہ تقلیدیں کی تھیں کہ وہ فلیفہ بن گئے تھے۔ اکبر اُسے ایسا محرم راز سمجھتا تھا کہ کسی طرح کا پردہ نہ تھا۔ انتہا یہ کہ آرام کے وقت حرم سرا کے اندر بھی بلا لیتے تھے اور حق پوچھو تو ان کے چٹکلوں اور لطیفہ گوئی کا وہی وقت تھا کہ خلوت خاص اور مقام بے تکلف ہوتا تھا۔ جو لوگ اور امراء افغانوں کی مہم پر بیربر کو مروا کر آئے اور چند روز سلام سے محروم رہے تھے انکی خطائیں معاف کر دیں۔ بیربر کے مرنے کے مراسلات اکثر اپنے دست مبارک سے لکھ کر کئی صوبوں کو بھیجے۔ دیکھو انشائے ابوالفضل دفتر اول۔ غرض ہر وقت اور ہر آن ہر ساعت بیربر کی یاد رہتی تھی۔ کسی امیر نے ۸ کے تخرجہ سے تاریخ وفات بھی لکھی۔

## قطعۂ تاریخ سال انتقال مصاحب الشعرا راجہ بیربر

راجہ بیربر چو رفت از دنیا — سوئے عقبیٰ و جنت دنیا رفت

جوہر او زبسکہ عالی بود — در جوار ملک تعالیٰ رفت

عاقلے یافت سال تاریخش — گوہر بے بہا ز دنیا رفت

سنہ ۹۹۳ — ۸ — ۱۰۰۱

# راجہ بیربر کا مرکر دوبارہ زندہ ہو جانا

**یا وفا یا خبر وصل تو یا مرگ رقیب بازیٔ چرخ ازیں یک دو سہ کاری بکند**

لوگ جانتے تھے کہ بیربر آٹھ پہر بادشاہ کا دل بہلاوا ہے۔ اب اس کے مرنے سے ایسا بے تاب اور بیقرار دیکھا تو رنگا رنگ کی خبریں لانے لگے۔ کوئی جاتری آتا اور کہتا کہ میں جوالا مکھی سے آتا ہوں ہم نے خود دیکھا کہ بیربر جوگیوں کے ایک غول میں چلا جاتا تھا۔

کوئی کہتا تھا کہ سنیاسیوں کے ساتھ بیٹھا کتھا بانچ رہا تھا۔ بادشاہ کے دل کی بیقراری اس صفحۂ داستان پر حاشیہ لگا کر ہر بات کی تصدیق کرتی تھی اور خود کہتی تھی کہ وہ علائق دنیا سے الگ تھا۔ غیرت والا ہے تعجب کیا ہے شکست مہم کی شرمندگی سے فقیر ہو کر نکل گیا۔ درباری امراء ہوا خواہ کچھ اور نمک مرچ اسپر زیادہ کرتے تھے۔

لاہور میں روز نئی ہوائی اُڑتی تھی۔ آخر یہاں تک ہوا کہ بادشاہ نے ایک آدمی کانگڑہ بھیجا کہ بیربر کو ڈھونڈھ کر لاؤ۔ دیکھا تو کچھ بھی نہ تھا۔ اس کی زندگی کا ڈھکوسلا اور بادشاہ کا اسپر یقین ایسا مشہور ہوا کہ جا بجا چرچا ہو گیا۔ یہاں تک خواہ مخواہ اڑی کہ کالنجر جو بیربر کی جاگیر تھی وہاں سے لوگوں کی عرضیاں آئیں کہ یہاں تھا۔ ایک برہمن اس کو پہلے سے خوب جانتا تھا اس نے تیل ملنے میں خط و خال پہچانے اور یہاں ضرور ہے مگر کہیں چھپا ہوا ہے حضور سے فوراً کروڑی کے نام احکام جاری ہوئے۔ اس احمق نے ایک مسافر کو بہ تقلید اکبر شاہ بیربر بنا رکھا تھا۔ اب جو فرمان پہنچا اور تحقیق کیا تو سمجھا کہ دربار میں سخت ندامت ہو گی۔ بلکہ عزت حرمت نوکری کا خطرہ ہے۔ اس نے حجام کو تو بھیجدیا اور بے گناہ مسافر کو شرم کے مارے مروا ڈالا۔ اور جواب میں عرض کردی کہ یہاں تھا تو سہی مگر قضا نے اسکو زمین بوس کیا۔

کی سعادت سے محروم رکھا۔
دربار میں دوبارہ ماتم پرسی ہوئی۔ پھر مرنے کی سوگواریاں ہوئیں کروڑی اور رنو کردہاں کے اس جرم میں طلب ہوئے کہ حضور کو کیوں نہ خبر کی آخر ہزاروں مصیبت کے بعد خلاصی ہوئی غرض مسخرے اور ظریف کے مرگ و سوگ بھی ایسے ہی ہوئے جیسا کہ وہ خود تھا۔

# راجہ بیربر کے بال بچے

راجہ کی اولاد ذکور و اناث کا پورا پورا حال کسی کتاب و تاریخ سے نہ ملا۔ بہت کتابوں کو اوراق الٹ پلٹ کئے۔ بہت سی زبانی روائتیں کی تصدیق بھی کی اور دوسروں سے کرائیں۔ آخر اقبال نامہ جہانگیری میں انکی اولاد ذکور میں سے صرف دو بیٹوں کا حال معلوم ہوتا ہے۔
ایک بیٹے کا نام ہر مرائے تھا دربار میں اور راجاؤں کی ملاقات وغیرہ میں خدمات پادشاہی بجالاتا تھا۔ بڑے بیٹے کا نام لالہ تھا وہ بھی حاضر دربار رہتا تھا اکبرنامہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بہت فیاض تھا اور فضول خرچ بھی تھا ۱۰۰۸ھ میں استعفا دیا اور بادشاہ نے پوچھا کہ سبب کیا۔ عرض کیا کہ مہابلی اب بھگوان کی یاد کیا کروں گا اور باقی عمر کنارہ گنگاجی پر گذاردونگا بادشاہ نے عرضی منظور کی۔ اقبال نامہ جہانگیری میں دریافت ہوتا ہے کہ لالہ بادشاہ کی نوکری سے استعفاء دیکر الہ آباد میں شاہزادہ سلیم کے پاس نوکر ہو گیا تھا۔
ہرم رائے بادشاہ کی خدمت میں حاضر رہا کرتا تھا۔ بادشاہ اس سے بہت اچھا سلوک کیا کرتے تھے۔ ۱۰۰۹ھ میں آگرہ سے دکن کو وطی لانے شاہزادہ دانیال کے بھیجا تھا۔ ہرم رائے بھی اپنے باپ بیربر کیطرح زندہ دل تھے شاہزادہ دانیال بھی ان سے بہت خوش تھا اور انکو بیربر ثانی کہا کرتے تھے۔ اور معزز عہدہ دیدیا تھا۔ دربار میں ہر وقت حاضر رہتے تھے۔

